اَلَا حِیْنَ یَسْتَغْشُوْنَ ثِیَابَهُمْ ۙ ان سے، خبردار ہو اے مسلمانو! جبکہ وہ مشرکین اپنے آپ کو ڈھانپتے ہیں۔ چنانچہ ابن شداد سے ایسے ہی منقول ہے۔

**کافروں کی ایک بیوقوفی** مروی ہے کہ بعض کافروں کا طریقہ تھا کہ اپنے گھر میں داخل ہو کر دروازے پر پردہ لٹکا دیتے اور پیٹھ نیچے کر کے کپڑے سے چھپ کر کہتے کیا اب بھی اللہ تعالیٰ میرے دل کی باتوں کو جانتا ہوگا۔ اس سے ثابت ہوا کہ آیت کے اس جملے کا معنیٰ ہوا کہ جب وہ اپنے بستروں میں آتے ہیں تو اپنے کپڑوں میں چھپ جاتے ہیں۔

**ف:** کواشی نے لکھا کہ لفظ حین توقیت علم کے لیے نہیں بلکہ تغطی کی توقیت کے لیے ہے۔

**سوال:** تم نے حین کی توقیت سے علم کی نفی کیوں کی؟

**جواب:** تاکہ اللہ تعالیٰ کا علم مقید نہ ہو جائے کہ اللہ تعالیٰ ان کے ظاہر و باطن کو صرف انہی اوقات میں جانتا ہے حالانکہ یہ ہمارے عقیدے کے خلاف ہے ہم سب کا عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر وقت ہر آن ہر شئے کو جانتا ہے۔

**ف:** اس سے اللہ تعالیٰ کے علم مبارک کی وسعت کا بیان ہے کہ وہ کریم جب کفار کو ایسے مخفی اور پوشیدہ حال میں جانتا ہے، تو اس کے لائق ہے کہ وہ اس حالت کے علاوہ اور حالتوں میں بھی ہر ایک کو جانے۔

**ف:** یہ بھی ہم نے عوام کو سمجھانے کے لیے کہا ہے ورنہ اللہ تعالیٰ کا علم تفاوتِ احوالِ خلق سے متفاوت نہیں ہوتا۔

یَعْلَمُ مَا یُسِرُّوْنَ اللہ تعالیٰ جانتا ہے جو وہ اپنے دلوں میں چھپاتے ہیں وَمَا یُعْلِنُوْنَ ج اور وہ جو ظاہر کرتے ہیں۔ یہ ما مصدریہ اس معنے پر یسرون و یعلنون بمعنے اسرارھم و اعلانھم کے ہے یا ما بمعنے الذی کے ہے اس کا عاید محذوف ہے۔

**نکتہ:** سرّ کو علانیۃ سے اس لیے مقدم کیا گیا ہے کہ مرتبۂ سر مرتبۂ بطن سے مقدم ہوتا ہے کیونکہ ہر وہ شے جسے ظاہر کیا جائے وہ خود یا اس کے اسباب پہلے ہی دل میں پوشیدہ ہوتے ہیں اللہ تعالیٰ پہلے اسی پوشیدہ امر سے متعلق ہوتا ہے پھر علانیہ سے۔

اِنَّهٗ عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ○ وہ سینہ والوں کو جانتا ہے یعنی تمام انسانوں کے دلوں میں کتنی ہی باتیں پوشیدہ ہوں اللہ تعالیٰ سے حبہ بھر بھی پوشیدہ نہیں اس لیے کہ اس کے علم کے آگے پوشیدہ اور علانیہ امور برابر ہیں۔ ؎

اے کہ در دل نہاں کنی سرے
آنکہ دل آفرید میداند

**ترجمہ:** دل میں کتنا راز چھپاؤ پیدا کرنے والا اسے جانتا ہے۔

اس آیت کا معنٰی یہ ہوا کہ وہ لوگ جو کفر و عداوت کو چھپاتے ہیں وہ ہمارے سے مخفی نہیں ہم انہیں قیامت میں ان کے

بُرے اعمال کی مکمل طور سزا دیں گے اسی لیے بندوں کو چاہیے کہ اب بھی وقت ہے کہ خدا تعالےٰ سے ڈریں اور وہ امور جو ہماری رضا کے خلاف ہیں انہیں یک لخت چھوڑ دیں۔ سہ

صورت ظاہر ندارد اعتبار
باطنی باید مبرا از غبار

ترجمہ : ظاہری صورت کا کوئی اعتبار نہیں باطن کو غبار سے مبرا رکھنا ضروری ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** دل کی اصلاح جملہ امور سے اہم ہے اس لیے کہ قلب اقلیم بدن میں بمنزلہ بادشاہ ہے کہ تمام اعضا پر اسی کا حکم نافذ ہوتا ہے تمام اعضا اسی کے خدام و رعایا ہیں اور منافقت دل کی تمام مذموم صفات سے مذموم تر ہے اور منافقت کا معنیٰ یہ ہے کہ ظاہر و باطن اور قول و فعل کے منافی ہو۔

**منافقت کی نشانی** لوگوں نے حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے عرض کی کہ ہم اپنے بادشاہوں اور حاکموں کے ہاں حاضر ہوتے تو دل میں کچھ اور زبان پر کچھ اور ہوتا یعنی دل کی باتوں کے خلاف ان کے ساتھ باتیں کرتے اور جب ان سے فارغ ہو کر جاتے تو ہمارا معاملہ برعکس ہوتا ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانۂ اقدس میں اسے منافقت سے تعبیر کرتے۔ یعنی آپ کے زمانہ اقدس جو بھی اس طریقہ سے حضور علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوتا تو ہم اسے منافق کہتے۔

ف : حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ ہمارے زمانہ کے منافقین حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانہ کے منافقین سے بدتر ہیں اس لیے کہ حضور علیہ السلام کے منافقین پوشیدہ باتیں کرتے تھے لیکن ہمارے زمانہ کے منافقین کھلم کھلا بکواس کرتے ہیں۔ سہ

ہر کہ سازد نفاق پیشۂ خویش
خوار گردد بنزد خالق و خلق

ترجمہ : جو منافقت کی عادت رکھتا ہے وہ خالق و مخلوق کے نزدیک ذلیل ہے۔

**نسخۂ روحانی** عداوت قلب کے آفات سے ہیں۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا کہ دل کے غیر اللہ میں مشغول ہونے کی ایک بیماری عداوت بھی ہے۔ سہ

ہر کہ پیشہ کند عداوت خلق
از ہمہ خیمہ ہا جدا گردد
کہ دلش خستۂ عنا باشد
کہ تنش بستۂ بلا گردد

ترجمہ: جو خلقِ خدا کے ساتھ عداوت کا طریقہ رکھتا ہے وہ تمام بھلائیوں سے دُور ہو جائے گا اسی لیے
اس کا دل ہر وقت دُکھ میں رہے گا اس کا جسم بھی بلاؤں میں مبتلا رہے گا۔

اسی معنے پر شیخ سعدی علیہ الرحمۃ نے فرمایا: ؎

دلم خانۂ مہر یار ست و بس
ازاں جا نگنجد در و کین کس

آیت میں شریعت کے منکرین کا ذکر ہے اس لیے کہ منکرینِ شریعت بھی اپنے آپ کو کپڑوں میں ڈھانپتے ہیں تاکہ قرآن و حدیث نہ سُن سکیں اسی طرح حقیقۃ کے منکرین (وہابیہ، دیوبندیہ، مودودیہ فرقے) کی عادت ہے کہ وُہ صوفیاءِ کرام کے ذکر کو سُننا گوارا ہی نہیں کرتے اور نہ ہی مشایخ کے اسرار و رموز اور قرآن کے حقایق سُننا چاہتے ہیں بلکہ ایسی باتوں سے تنگ ظرفی کا ثبوت دیتے ہیں اور ان کا خیال ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کے ظاہر و باطن کو نہیں جانتا اور نہ ہی انہیں اعراض عن الحق اور اولیاء کی عداوت پر کسی قسم کی سزا دے گا۔

صاحبِ رُوح البیان قدس سرہٗ نے فرمایا کہ پارہ نمبر ۱۱ ۔ ۱۸ ذیقعد ۱۱۰۲ھ کو ختم ہُوا، گویا آپ کو سورۂ یونس سے پارہ کے اختتام تک ایک ہفتہ لگا۔

صاحبِ رُوح البیان قدس سرہ العزیز کو غالباً ہجومِ مصروفیت تھا، فقیر علاقہ لودھراں ضلع ملتان کے ایک گاؤں میں وعظ و تبلیغ کے لیے بھی حاضری دے آیا اور پھر تھکانِ سفر کے باوجود اسے ایک دن میں ختم کر ڈالا یعنی ۳ محرم الحرام ۱۳۹۷ھ بروز اتوار بوقت تقریباً ۹ بجے صُبح ترجمہ ختم ہوا۔

انا الفقیر القادری ابو الصالح محمد فیض احمد اویسی غفرلہٗ، بہاولپور

# فہرست مضامین پارہ ۱۱